تک نہیں پہنچتی تھی مگر اسی قدر کہ ان کی فرحت کا سبب ہو۔ اور قوم عاد کو اُٹھا کر اس قدر بلند کرتی تھی کہ وُہ ایک ٹڈی کے مانند معلوم ہوتے تھے اور پھر ان کو سر کے بل پہاڑوں پر پٹکتی تھی جس سے ان کی ہڈیاں چُور چُور ہو جاتی تھیں۔ اس کو روکنے کے لیئے ان لوگوں نے عمارتیں اور مضبُوط دیواریں بنائی تھیں۔ جب ان میں وُہ لوگ داخل ہوتے تھے ان کے پیچھے ہوا بھی داخل ہوتی تھی اور اُن کو باہر نکال کر اُڑا لے جاتی تھی۔

## فصل دوم } شدید اور شداد اور ارم ذات العماد کا بیان :-

ابن بابویہ اور شیخ طبرسی وغیرہ نے روایت کی ہے کہ ایک شخص عبداللہ بن قلابہ نامی اپنے اونٹ کی تلاش میں نکلا جو گم ہو گیا تھا۔ وُہ اس کو عدن کے جنگلوں اور بیابانوں میں تلاش کرتا پھرتا تھا۔ انہی بیابانوں میں اس کو ایک شہر نظر آیا جس کے گرد ایک حصار تھا۔ چاروں طرف بہت سے قصر اور بے شمار علم بلند تھے۔ اور قریب پہنچا۔ سمجھا کہ اس میں آبادی ہوگی۔ وہاں وُہ اپنے اُونٹ کے بارے میں معلوم کرے گا۔ لیکن کسی کو اُس شہر میں داخل ہوتے ہوئے نہ دیکھا تو شہر سے باہر آیا اور اپنے ناقہ سے اُتر کر اس کو ایک طرف باندھ دیا اور اپنی تلوار نیام سے نکال کر شہر کے دروازہ سے داخل ہُوا۔ اُس کو دو بڑے دروازے اور نظر آئے جس سے بڑے اور اُونچے دنیا میں کسی نے نہ دیکھے ہوں گے۔ اُن دروازوں کی لکڑیاں نہایت خوشبودار اور یاقوت زرد و سُرخ سے مرصع تھیں جن کی روشنی سے تمام مکانات روشن تھے۔ یہ دیکھ کر وُہ نہایت متعجب ہُوا۔ پھر اُس نے ایک دروازہ کھولا اور اندر داخل ہُوا اس میں بھی ایک شہر دیکھا جو بے مثل و بے نظیر تھا۔ اس میں ایسے قصر نظر آئے جن کے ستون زبرجد اور یاقوت سُرخ سے بنائے گئے تھے۔ ہر قصر کے اُوپر کھڑکیاں تھیں اور ہر کھڑکی کے اُوپر ایک دُوسری کھڑکی تھی۔ وُہ سب سونے، چاندی، مروارید، یاقوت اور زبرجد سے بنی ہوئی تھیں۔ اُن قصروں کے دروازے بھی شہر کے دروازوں کے مانند تھے جن کی لکڑیاں نہایت خوشبودار اور یاقوت سے مرصع تھیں۔ ان قصروں کے فرش مروارید اور مشک و زعفران کے غلولوں سے بنے ہُوئے تھے۔ اس نے ان عمارتوں کو جب دیکھا اور کسی کو وہاں نہ پایا تو خوف زدہ ہُوا ان قصروں کے چاروں طرف کیاریاں تھیں جن میں درخت لگے ہوئے تھے اور اُن میں پھل لٹک رہے تھے ان کے نیچے نہریں جاری تھیں۔ اس نے گمان کیا کہ شاید وہی بہشت ہے جس کا خدا نے نیکوں کے لیئے وعدہ کیا ہے۔ خدا کا شکر ہے کہ دُنیا ہی میں اُس نے مجھے بہشت میں داخل کیا۔ پھر اس نے ان مروارید، مشک اور زعفران کے غلولوں سے جس قدر کہ لے سکتا تھا لے لیا لیکن زبرجد و یاقوت کا کوئی دانہ نہ اُکھاڑ سکا۔



اور باہر آیا اور اپنے ناقہ پر سوار ہو کر جس راہ سے آیا تھا واپس ہو کر یمن میں پہنچا۔ وہاں ان مروارید، زعفران و مشک کی گولیوں کو دکھایا اور جو کچھ دیکھا تھا بیان کیا اور ان موتیوں کو فروخت کیا جو کہ امتدادِ زمانہ کے سبب زرد و متغیر ہو گئے تھے۔ یہ خبر مشہور ہُوئی اور معاویہ تک پہنچی تو اس نے والیٔ صنعا کے پاس قاصد بھیجا کہ اس شخص کو میرے پاس بھیج دو۔ چنانچہ وُہ شخص معاویہ کے پاس آیا۔ اُس نے اس کو تنہائی میں بُلا کر حالات دریافت کیئے اُس نے معاویہ سے کل واقعہ بیان کیا۔ معاویہ نے کعب الاحبار کو بُلا کر پُوچھا کیا تو نے سُنا یا کتابوں میں دیکھا ہے کہ دُنیا میں کوئی ایسا شہر ہے جو سونے اور چاندی سے بنایا گیا ہے جس کے ستون اور کھمبے یاقوت اور زبرجد کے ہیں اور اس کے قصر کھڑکیاں اور فرش مروارید کے ہیں اور اس کی کیاریوں میں درختوں کے نیچے نہریں جاری ہیں۔ کعب نے کہا ہاں۔ اس شہر کو عاد کے بیٹے شداد نے تعمیر کیا تھا۔ وہی ارم ذات العماد ہے جس کا ذکر خدا نے قرآن میں کیا ہے۔ اور اس کی تعریف میں فرمایا ہے لَمْ يُخْلَقْ مِثْلُهَا فِي الْبِلَادِ۔ یعنی شہروں میں اس کا مثل نہیں خلق ہوا ہے۔" معاویہ نے کہا کہ اُس کا حال مجھ سے بیان کر۔ کعب نے کہا کہ قوم عاد کے علاوہ ایک شخص عاد اولیٰ تھا اُس کے دو پسر تھے۔ ایک کا نام شدید دُوسرے کا شداد تھا۔ جب عاد مر گیا تو اس کے یہ دونوں بیٹے بادشاہ ہُوئے اور شدّت کے ساتھ غلبہ حاصل کیا یہاں تک کہ اہلِ مشرق و مغرب سب نے اُن کی اطاعت کی۔ شدید پہلے مر گیا اور شداد بلا نزاع تمام دُنیا کی بادشاہی میں مستقل ہُوا۔ وُہ کتابوں کے پڑھنے میں نہایت حریص تھا۔ جب وُہ بہشت کا ذکر سُنتا تھا کہ اُس میں یاقوت و زبرجد و مروارید کی عمارتیں ہیں تو چاہتا تھا کہ دُنیا میں بھی اُس کے مثل خدا کے مقابلہ میں ایک بہشت بنائے۔ غرض سو آدمیوں کو اُس بہشت کے بنانے پر مامور کیا اور اُن میں سے ہر ایک کی مدد کو ہزار ہزار آدمی مقرر کئے اور کہا کہ جا کر ایک بہت بہتر اور تمام بیابانوں سے کشادہ میدان تلاش کرو اور اُس میں میرے لیئے ایک شہر سونے چاندی یاقوت و زبرجد اور مروارید کا تیار کرو اُس کے ستون زبرجد کے بناؤ اُس میں قصر تیار کرو اور اُن قصروں پر کھڑکیاں بناؤ اور اُن کھڑکیوں پر بھی کھڑکیاں تیار کرو۔ اُن قصروں کے نیچے مختلف میوؤں کے درخت لگاؤ اور نہریں جاری کرو جیسا کہ میں نے کتابوں میں بہشت کے اوصاف دیکھے ہیں چاہتا ہوں کہ اُسی کے مثل دُنیا میں ایک شہر تعمیر کروں اُن لوگوں نے کہا کہ اس قدر جواہرات اور سونا چاندی کہاں سے آئے گا کہ ایسا شہر تعمیر کریں۔ شداد نے کہا کہ شاید تم لوگ نہیں جانتے کہ دُنیا کے تمام مُمالک میرے قبضہ میں ہیں۔ ان لوگوں نے کہا ہاں جانتے ہیں۔ اس نے کہا کہ سونے چاندی اور جواہرات کے کانوں پر ایک ایک گروہ کو موکل کرو تاکہ جس قدر تم کو